حَقٌّ وَّالسَّاعَةُ حَقٌّ اَللّٰهُمَّ لَكَ اَسْلَمْتُ وَبِكَ اٰمَنْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْكَ اَنَبْتُ وَبِكَ خَاصَمْتُ وَاِلَيْكَ حَاكَمْتُ فَاغْفِرْ لِيْ مَا قَدَّمْتُ وَمَا
اَخَّرْتُ وَمَا اَسْرَرْتُ وَمَا اَعْلَنْتُ وَيُرْوٰى بَعْدَ ذٰلِكَ وَمَا اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّيْ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَوْ لَا اِلٰهَ غَيْرُكَ
**كَانَ يَقُوْلُهٗ** اِذَا قَامَ مِنَ اللَّيْلِ يَتَهَجَّدُ بخاری اورمسلم مین عبد اللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ آلٰہی اے ہمارے رب تجھی کو حمد ہے
توہی آسمانون اور زمین کا تھامنے والا ہے اور جو انکے درمیان ہے اور تجھی کو شکر ہے توہی آسمانون اور زمین اور انکے درمیان والونکی رونق ہے اور
تیرے ہی واسطے شکر ہے توہی آسمانون اور زمین اور انکے درمیان والون کا بادشاہ ہے اور تیرے ہی واسطے شکر ہے تو سچ مچ ہے اور تیرا وعدہ سچ مچ ہے اور
تیرا ملنا سچ ہے اور تیرا قول حق ہے اور بہشت حق ہے اور دوزخ حق ہے اور پیغمبر حق ہین اور محمدؐ حق ہے اور قیامت حق ہے یعنی یہ سب چیزین سچ مچ
ہین انمین کچھ شک نہین آلٰہی مین تیرا تابعدار ہوا اور تیرا مین ایمان لایا اور تجھپر مین نے بھروسا کیا اور تیری طرف مین نے رجوع کی اور تیری مدد سے مین جھگڑتا
ہون اور تیری ہی طرف مین جھگڑا رجوع کرتا ہون کہ تو فیصل کرے سو بخش دے مجکو جو کہ مین نے آگے کیا اور جو پیچھے ڈالا اور جسکو مین نے چھپایا اور جو ظاہر کیا
اور بعد اسکے روایت ہے کہ یہ فرماتے تھے اور اُس گناہ کو بخش جسکو تو مجسے زیادہ تر واقف ہے توہی آگے کرتا ہے جسکو چاہتا ہے اور توہی پیچھے ڈالتا ہے جسکو چاہتا ہے
کوئی عبادت کے لائق نہین سوا تیرے راوی کو شک ہے کہ حضرتؐ نے لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ یا لَا اِلٰهَ غَيْرُكَ فرمایا لیکن مطلب دونون کا ایک ہے یہ دعا حضرتؐ پڑھتے تھے جب کہ
۲۲۴۸ رات کو اُٹھتے تھے تہجد کی نماز پڑھنے کو **م** اَبُوْ سَعِيْدٍ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمِلْءَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اَهْلَ الثَّنَاءِ وَالْمَجْدِ
اَحَقُّ مَا قَالَ الْعَبْدُ وَكُلُّنَا لَكَ عَبْدٌ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ **كَانَ يَقُوْلُهٗ** اِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ
مِنَ الرُّكُوْعِ مسلم مین ابو سعیدؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ آلٰہی اے ہمارے رب تیرے ہی واسطے تعریف ہے آسمانون اور زمین کے برابر بعد اسکے
جو چیز تیری خواہش مین ہو اُسکے برابر اے بڑائی اور تعریف کے لائق جو بندے نے کہا تیری تعریف مین سو اُسکا تو لائق تر ہے اور ہم سب تیرے بندے ہین آلٰہی
کوئی روکنے والا نہین تیری دی چیز کو اور کوئی دینے والا نہین تیری روکی چیز کو اور تیرے روبرو نصیبے والے مالدار کو اُسکا نصیبا اور مال کچھ فائدہ نہین کرتا یعنی
بدون عبادت اور عاجزی کے مالداری قیامت کو کچھ کام نہ آویگی یہ حضرتؐ فرماتے تھے جب رکوع سے سر اُٹھا کر کھڑے ہوتے تھے **ف** یہ دعا حنفی
۲۲۴۹ مذہب مین نفل نمازمین پڑھے فرض مین نہین **م** اَبُوْ بَرْزَةَ الْاَسْلَمِيُّ اَللّٰهُمَّ صُبَّ الْخَيْرَ عَلَيْهِمَا صَبًّا وَّلَا تَجْعَلْ عَيْشَهُمَا كَدًّا **دَعَا بِهٖ** لِجُلَيْبِيْبٍ
وَّامْرَاَتِهٖ مسلم مین ابو برزہ اسلمیؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا آلٰہی ڈال دے اُن پر مال کو اونڈیل کر اور نکر انکی زندگی اور گذران کو تنگ اور سخت یہ دعا
۲۲۵۰ حضرتؐ نے جلیبیبؓ اور اُسکی جورو کے حق مین کی **ف** یہ جورو خاوند نہایت محتاج تھے اسواسطے حضرتؐ نے اُنکے واسطے فراغت کی دعا کی **ق** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ
اَبِيْ اَوْفٰى اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى اٰلِ اَبِيْ اَوْفٰى بخاری اور مسلم مین عبد اللہ بن ابی اوفیؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ آلٰہی رحم کر ابی اوفی کے لوگون پر
**ف** جب یہ آیت اُتری کہ اے محمدؐ لوگون کے مالون سے زکوٰۃ لے اور اُنکے واسطے دعا مانگ تو عبد اللہ بن ابی اوفی زکوٰۃ لائے تو حضرتؐ نے اُنکے حق مین
۲۲۵۱ یہ دعا کی **ق** اَنَسٌ اَللّٰهُمَّ عَلَى الْاٰكَامِ وَالظِّرَابِ وَبُطُوْنِ الْاَوْدِيَةِ وَمَنَابِتِ الشَّجَرِ **دَعَا بِهٖ** حِيْنَ اسْتَسْقٰى فَقِيْلَ لَهٗ هَلَكَتِ الْاَمْوَالُ وَانْقَطَعَتِ
السُّبُلُ فَادْعُ اللّٰهَ يُمْسِكْهَا عَنَّا بخاری اور مسلم مین انسؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ آلٰہی پانی برسے ٹیلون پر اور پہاڑیون پر اور نالون کے اندر
اور درخت جمنے کے مکانون پر یہ حضرتؐ نے دعا کی جب کہ اول مینہ مانگا تھا پھر حضرتؐ سے یون کہا گیا کہ پانی کی کثرت سے جانور مرگئے اور راہین بند ہوگئین سو خدا سے
۲۲۵۲ دعا کیجیے کہ ہمسے مینہ کو روکے **ف** اسکا پورا قصہ اسی باب مین ہوچکا **ق** اِبْنُ مَسْعُوْدٍ اَللّٰهُمَّ عَلَيْكَ بِقُرَيْشٍ **قَالَهٗ** ثَلٰثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ قَالَ اَللّٰهُمَّ
عَلَيْكَ بِاَبِيْ جَهْلِ بْنِ هِشَامٍ وَّعُتْبَةَ بْنِ رَبِيْعَةَ وَشَيْبَةَ بْنِ رَبِيْعَةَ وَالْوَلِيْدِ بْنِ عُتْبَةَ وَاُمَيَّةَ بْنِ خَلَفٍ وَّعُقْبَةَ بْنِ اَبِيْ مُعَيْطٍ ثُمَّ ذَكَرَ السَّابِعَ وَلَمْ اَحْفَظْهُ
قَالَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ فَوَالَّذِيْ بَعَثَ مُحَمَّدًا بِالْحَقِّ لَقَدْ رَاَيْتُ الَّذِيْنَ سَمّٰى صَرْعٰى ثُمَّ سُحِبُوْا اِلَى الْقَلِيْبِ قَلِيْبِ بَدْرٍ **قَالَ** الصَّغَانِيُّ مُؤَلِّفُ هٰذَا الْكِتَابِ السَّابِعُ هُوَ
عُمَارَةُ بْنُ الْوَلِيْدِ بخاری اور مسلم مین عبد اللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا آلٰہی پکڑلے قریش کو یہ حضرتؐ نے تین بار کہا پھر فرمایا آلٰہی پکڑلے
ابی جہل بن ہشام کو اور عتبہ بن ربیعہ کو اور شیبہ بن ربیعہ کو اور ولید بن عتبہ کو اور اُمیہ بن خلف اور عقبہ بن ابی معیط کو راوی کہتا ہے کہ حضرتؐ نے ساتوین شخص کو بھی

ملّٰہ نصب بحذف حرف ندا ۱۲

ذکر کیا تھا پر مجکو یاد نہین رہا عبد اللہ بن مسعود نے کہا قسم ہے اُسکی جسنے محمد کو سچا پیغمبر کیا کہ جنکا حضرتؐ نے نام لیا تھا مقرر مین نے اُنکی پڑی لاشین دیکھین پھر وہ
کھینچ کر کوئین مین ڈالے گئے یعنی بدر کے کوئین مین صغانی اس کتاب کے جمع کرنے والے نے کہا کہ وہ ساتوان شخص جسکو راوی بھول گیا عمارہ بن ولید ہے
ف روایت ہے کہ حضرتؐ مکے مین کعبے کے سامنے نماز پڑھتے تھے ابوجہل اور کفار قریش وہان بیٹھے تھے جب حضرتؐ سجدے مین گئے تو اُن ناپاکون نے اونٹ
کی اوجھڑی حضرتؐ کی پیٹھ پر دونون شانون کے درمیان رکھدی اور ہنسنے لگے اور ایک دوسرے پر حوالہ کرنے لگے کہ فلانے شخص نے یہ حرکت کی دوسرا
کہتا تھا کہ نہین فلانے نے کی اور حضرتؐ اُسی طرح سجدے مین رہے فاطمہ زہرا نے جب یہ سُنا تو گھبرائی ہوئین آکر حضرتؐ کی پیٹھ سے اُسکو اُتارا تب حضرتؐ
نے اُنکو یہ بددعا دی اول مجمل قریش کو ذکر کیا پھر بڑے بڑے موذیون کا مفصل نام لیا چنانچہ وہ لوگ جنگ بدر مین مارے گئے اور کوئین مین ڈالے گئے لیکن
امیہ بن خلف حضرتؐ کے ہاتھ سے زخمی ہوکر مکے مین جاکر مرگیا اور یہ جو مصنفؒ نے کہا کہ ساتوان شخص عمارہ بن ولید ہے یہ بات خوب نہین بنتی اسواسطے کہ کہتے ہین
عمارہ کی موت حبش کے ملک مین ہوئی واللہ اعلم ق ابْنُ عَبَّاسٍ اَللّٰهُمَّ فَقِّهْهُ فِي الدِّيْنِ زَادَ اَبُوْ مَسْعُوْدٍ وَعَلِّمْهُ التَّأْوِيْلَ دَعَا بِهٖ لَهٗ لَمَّا وَضَعَ
لَهٗ وَضُوْءًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ بخاری اور مسلم مین عبد اللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ الٰہی اُسکو دین مین فہم اور بوجھ دے ابو مسعود محدث نے اتنی روایت
اور زیادہ کی کہ اور اُسکو قرآن اور حدیث کا اربھیر سکھا دے یہ دعا حضرتؐ نے عبد اللہ بن عباسؓ کے واسطے کی جب کہ اُنھون نے حضرتؐ کے واسطے وضو کرنیکا
پانی رکھ دیا ف اسی دعا کی برکت سے عبد اللہ بن عباسؓ بڑے عالم ہوے چنانچہ قرآن کی تفسیر کی اکثر اُن ہی سے روایت ہے ابو مسعود اُس محدث کا نام ہے
جسنے مستدرک کتاب جمع کی ق اَنَسٌ اَللّٰهُمَّ لَا عَيْشَ اِلَّا عَيْشُ الْاٰخِرَةِ فَاغْفِرْ لِلْاَنْصَارِ وَالْمُهَاجِرَةِ بخاری اور مسلم مین انسؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ
نے فرمایا کہ الٰہی سچی زندگی نہین مگر آخرت کی زندگی سو بخش دے انصار اور مہاجرین کو ف جنگ خندق مین مہاجرین اور انصار مدینے کے گرد خندق کھودتے تھے
اور یہ کہتے تھے نَحْنُ الَّذِيْنَ بَايَعُوْا مُحَمَّدًا عَلَى الْجِهَادِ مَا بَقِيْنَا اَبَدًا یعنی ہمنے محمدؐ سے بیعت کی جہاد پر ہمیشہ جب تک ہم زندہ رہین گے تب حضرتؐ نے
اُنکے جواب مین یہ دعا فرمائی یعنی دنیا کی زندگی کچھ حقیقت نہین زندگی ہے آخرت کی تو الٰہی اُنکی مغفرت کر تو وہان کی زندگی کا لطف اُٹھاوین م عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ
عَمْرٍو اَللّٰهُمَّ مُصَرِّفَ الْقُلُوْبِ صَرِّفْ قُلُوْبَنَا عَلٰى طَاعَتِكَ مسلم مین عبد اللہ بن عمروؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ اے الٰہی دلون کے پھیرنے والے
پھیر دے ہمارے دلون کو اپنی طاعت پر ق عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اَبِيْ اَوْفٰى اَللّٰهُمَّ مُنْزِلَ الْكِتَابِ سَرِيْعَ الْحِسَابِ اِهْزِمِ الْاَحْزَابَ اَللّٰهُمَّ اهْزِمْهُمْ وَزَلْزِلْهُمْ
دَعَا بِهٖ عَلَى الْاَحْزَابِ بخاری اور مسلم مین عبد اللہ بن ابی اوفیؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ الٰہی اے اُتارنے والے کتاب کے اور جلد حساب
کرنیوالے بھگا دے کفار کے گروہون کو الٰہی اُنکو شکست دے اور اُنکو ڈگا دے یہ دعا حضرتؐ نے کفار کے گروہون پر کی ف جنگ خندق اور جنگ احزاب مین
کفار نے مدینہ گھیر لیا تھا حضرتؐ کی دعا سے نہایت سرد ہوا چلی کفار گھبرا کے بھاگ گئے م عَائِشَةُ اَللّٰهُمَّ مَنْ وَلِيَ مِنْ اَمْرِ اُمَّتِيْ شَيْئًا فَشَقَّ عَلَيْهِمْ
فَاشْقُقْ عَلَيْهِ وَمَنْ وَلِيَ مِنْ اَمْرِ اُمَّتِيْ شَيْئًا فَرَفَقَ بِهِمْ فَارْفُقْ بِهٖ مسلم مین حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ الٰہی جو حاکم ہو میری اُمت پر کسی کام کا
پھر اُن پر سختی ڈالے تو اُسپر تو سختی ڈال اور جو حاکم ہو میری اُمت پر کسی کام سے پھر اُنسے نرمی کرے تو الٰہی تو بھی اُسپر نرمی کر ف مسلمانون کے حاکم کو لازم ہے
کہ ظلم نہ کرے تنگ نہ پکڑے حضرتؐ کی اس بددعا سے ڈرے بلکہ آسانی اور نرمی کرے تو خدا اُس سے نرمی کرے م جَابِرٌ اَللّٰهُمَّ وَلِيَدَيْهِ فَاغْفِرْ يَعْنِيْ رَجُلًا
مِنْ دَوْسٍ هَاجَرَ مَعَ الطُّفَيْلِ بْنِ عَمْرٍو الدَّوْسِيِّ اِلَى الْمَدِيْنَةِ فَاجْتَوَاهَا فَاَخَذَ مَشَاقِصَ فَقَطَعَ بِهَا بَرَاجِمَهٗ فَمَاتَ مسلم مین جابرؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ
نے فرمایا کہ الٰہی اور اُسکے دونون ہاتھونکو بھی بخش دے یعنی اُس مرد کی مغفرت ہو جو دوس کی قوم سے تھا طفیل بن عمرو الدوسی کے ساتھ مدینے
مین ہجرت کر آیا تھا سو وہان کی ہوا اُسکو ناموافق پڑی تو اُسنے چوڑی گانسیون سے اپنی اُنگلیون کے درمیان والے جوڑ کاٹ ڈالے سو وہ مرگیا ف
مصابیح مین جابرؓ سے روایت ہے کہ جب حضرتؐ نے مدینے کی طرف ہجرت کی تو طفیلؓ کے ساتھ ایک مرد نے بھی ہجرت کی مدینے مین وہ نہایت بیمار ہوگیا
اُسی اضطراب مین اپنی اُنگلیون کے جوڑ کاٹ ڈالے خون نہ بند ہوا اُسی صدمے سے وہ مرگیا تو طفیلؓ نے اُسکو خواب مین دیکھا کہ سارا بدن اُسکا اچھا ہے مگر
ہاتھونکو اپنے چھپائے ہے طفیلؓ نے پوچھا کہ تیرے رب نے تیرے ساتھ کیا سلوک کیا اُسنے کہا کہ ہجرت کی برکت سے میری مغفرت کی طفیلؓ نے کہا کہ اپنے ہاتھ

تو کیون لپیٹے ہے اُسنے جواب دیا کہ یہ حکم ہوا کہ ہم اُسکو نہین سنوارتے جسکو تو نے خود بخود بگاڑا پھر یہ خواب طفیل نے حضرت سے کہا تب حضرت نے اُس کے
حق مین یہ دعا فرمائی یعنی الٰہی جیسے تو نے اُسکے سارے بدن پر کرم کیا ہے تو اُسکے دونون ہاتھون پر بھی کرم کر اس حدیث سے بڑی فضیلت ہجرت کی ثابت ہوئی
اِس شخص کو اپنے مارنے کی نیت نہو گی کہ حرام موت ہوتی اضطراب سے یہ حرکت ہوئی ہوگی یا شاید ہلاکی کی نیت ہو مگر ہجرت کی برکت اور حضرت کی دعا سے اُسکی
مغفرت ہو گئی م سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ اَللّٰهُمَّ هٰؤُلَاءِ اَهْلِيْ يَعْنِيْ عَلِيًّا وَّفَاطِمَةَ وَالْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ مسلم مین سعد بن ابی وقاصؓ سے ۲۲۵۹
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی یہ میرے اہل بیت ہین یعنی علی مرتضیٰ اور فاطمہ زہرا اور حسن اور حسین رضی اللہ عنہم **ف** جب نجران کے نصاریٰ نے
اسلام کی حقیت مین بہت گفتگو کی تب حضرت کو حکم ہوا کہ مباہلہ کرو یعنی حضرت اور نصاریٰ بد دعا کرین کہ جو باطل دین پر ہو خدا کی لعنت اُسپر پڑے اور اس
مضمون کی آیت اتری کہ اے محمد کہدے اُنسے کہ آؤ ہم تم بلاوین ہم اپنے بیٹون کو تم اپنے بیٹون کو ہم اپنی عورتون کو تم اپنی عورتون کو ہم اپنے قریبون کو تم
اپنے قریبون کو پھر ہم تم خوب گڑگڑا کے دعا کرین اور جھوٹون پر خدا کی لعنت ڈالین جب یہ آیت اتری تو صبح کو حضرت نکلے امام حسنؓ کا ہاتھ پکڑے اور امام حسینؓ
کو گود مین لیے اور فاطمہ زہرا حضرت کے پیچھے اور علی مرتضیٰ سب کے پیچھے پھر یہ حدیث فرمائی جب نصاریٰ نے یہ مبارک نورانی شکلین دیکھین تو ڈرے اور مباہلہ سے انکار کیا
اور جزیہ دینا قبول کیا اس حدیث سے بڑا کمال پنجتن پاک کا ثابت ہوا حضرت نے اپنی بیبیون اور اصحاب کو ساتھ نہ لیا اسواسطے کہ ایسے وقت مین اُن کے
لینے سے نصاریٰ پر حضرت کا رعب پڑتا اور کمال حقیت ثابت نہوتی اسواسطے کہ رفیقون اور بیبیون کا نقصان آدمی پر اتنا گران نہین ہوتا جتنا اولاد کا نقصان
گران ہوا اور یہ جو شیعہ اس آیت اور حدیث سے علی مرتضیٰ کی حصر خلافت کی دلیل پکڑتے ہین سو محض بے جوڑ بات ہے اس سے اور خلافت سے کیا مناسبت ہے قرابت اور
محبت اور چیز ہے اور خلافت اور چیز اگر صرف قرابت اور حضرت کی محبت خلافت کی شرط ہوتی تو فاطمہ زہراؓ علی مرتضیٰؓ پر خلیفہ ہونے مین مقدم تھین حال آنکہ کسی کا
مذہب نہین **خ** عَائِشَةَ اَللّٰهُمَّ هَالَةَ يَعْنِيْ هَالَةَ بِنْتَ خُوَيْلِدٍ اُخْتَ خَدِيْجَةَ **قَالَهٗ** لَمَّا اسْتَاْذَنَتْ عَلَيْهِ فَعَرَفَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۲۲۶۰
اِسْتِيْذَانَ خَدِيْجَةَ بخاری مین حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی یہ ہالہ ہے اسکو بخش وہ ہالہ مراد ہے جو خویلد کی بیٹی اور حضرت خدیجہؓ کی
بہن ہے یہ حضرت نے اُسوقت فرمایا جب کہ ہالہ نے حضرت کے پاس آنے کی اجازت مانگی تو حضرت نے اُسکی آواز سے حضرت خدیجہ کا اجازت مانگنا یاد کیا اور
پہچانا **ف** حضرت خدیجہ کے انتقال کے بعد اُنکی بہن ہالہ حضرت کے گھر آئین اور دروازے پر کھڑے ہو کر حضرت سے اجازت گھر مین آنے کی مانگی حضرت کو
اُنکی آواز سے حضرت خدیجہ یاد پڑین حضرت غمناک ہوئے پھر یہ حدیث فرمائی م ابن مسعود اَمْسَيْنَا وَاَمْسَى الْمُلْكُ لِلّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ ۲۲۶۱
لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْاَلُكَ خَيْرَ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ وَخَيْرَ مَا بَعْدَهَا وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ
وَشَرِّ مَا بَعْدَهَا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْكَسَلِ وَسُوْءِ الْكِبَرِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابٍ فِي النَّارِ وَعَذَابٍ فِي الْقَبْرِ **كَانَ يَقُوْلُهٗ** اِذَا اَمْسٰى وَاِذَا
اَصْبَحَ قَالَ مِثْلَ ذٰلِكَ اَيْضًا اَصْبَحْنَا وَاَصْبَحَ الْمُلْكُ لِلّٰهِ مسلم مین عبد اللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ہمنے شام کی اور خدا کے ملک نے شام کی
اور خدا ہی کو شکر ہے کوئی بندگی کے لائق نہین سوا خدا کے وہ اکیلا ہے کوئی اُسکا شریک نہین اُسی کا ملک ہے اور اُسی کو تعریف ہے اور وہ ہر چیز پر سکتا ہے
الٰہی مین تجھسے اس رات کی خیریت اور اسکے بعد دن کی خیریت مانگتا ہون اور تیری پناہ مانگتا ہون اس رات کی برائی اور اس رات کے بعد دن کی برائی سے
الٰہی مین تیری پناہ مانگتا ہون سستی اور پیری کی برائی سے الٰہی مین تیری پناہ مانگتا ہون دوزخ کے عذاب سے اور قبر کے عذاب سے یہ حضرت فرماتے تھے شام کے وقت
اور جب صبح ہوتی تھی تو بھی اسی طرح فرماتے تھے مگر اَمْسَيْنَا وَاَمْسَى الْمُلْكُ لِلّٰهِ کے مقام پر اَصْبَحْنَا وَاَصْبَحَ الْمُلْكُ لِلّٰهِ فرماتے تھے یعنی ہمنے صبح کی اور خدا کے ملک نے صبح کی
م عَائِشَةَ بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّمِنْ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ **قَالَهٗ** عِنْدَ الذَّبْحِ مسلم مین حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خدا کے ۲۲۶۲
نام سے ذبح کرتا ہون الٰہی اسکو قبول کر محمدؐ کی طرف سے اور محمدؐ کی آل کی طرف سے اور محمدؐ کی اُمت کی طرف سے یہ دعا حضرت قربانی ذبح کرنے کے وقت فرماتے **ف**
حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے ایک مینڈھا سینگ والا جسکے منھ اور ہاتھ پاؤن سیاہ تھے منگوایا پھر فرمایا کہ اے عائشہ چھری لاؤ اور اُسکو تیز کر پھر حضرت نے
چھری لیکر اُسکو ذبح کیا اور یہ فرمایا **ق** عَائِشَةَ بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا لِيُشْفٰى سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا كَانَ اِذَا اشْتَكَى الْاِنْسَانُ الشَّيْءَ مِنْهُ ۲۲۶۳

اَوْ كَانَتْ بِهٖ قُرْحَةٌ اَوْ جُرْحٌ قَالَ بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا يُشْفٰى بِهٖ سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا قَالَ بِاِصْبَعِهٖ بِالْاَرْضِ ثُمَّ رَفَعَهَا ۔ بخاری اور مسلم مین حضرت عائشہؓ سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا بسم اللہ مٹی ہے ہماری زمین کی لپٹی ہوی ہمارے بعضے کے لعاب دہن سے چنگا کرتی ہے ہمارے بیار کو ہمارے رب کے حکم سے حضرت کا معمول تھا کہ جب کوئی حضرت سے بیماری کی شکایت کرتا یا اُسکے ریم کا زخم ہوتا یا کہین گھاو ہوتا تو حضرت زمین پر کلمے کی اُنگلی لگاتے پھر اُٹھا لیتے اور یہ فرماتے **ف** لعاب دہن اور خاک سے شفا ہونا صرف حضرت کی دعا کی برکت سے تھا اسی واسطے مدینے کی مٹی کو خاک شفا کہتے ہین **ق** ابْنِ عَبَّاسٍ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ الْحَلِيْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ **كَانَ يَقُوْلُهٗ** عِنْدَ الْكَرْبِ بخاری اور مسلم مین عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا کہ نہین کوئی بندگی کے لائق سواے خدا کے جو اونچا بڑائی والا صاحب حلم ہے نہین کوئی عبادت کے لائق سواے خدا کے جو بڑے عرش کا مالک ہے نہین کوئی پرستش کے لائق سواے خدا کے جو آسمانون اور زمین کا رب ہے اور عزت والے عرش کا رب ہے حضرت اِسکو رنج اور کمال سختی مین فرماتے تھے **ق** الْمُغِيْرَةُ بْنُ شُعْبَةَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ **كَانَ يَقُوْلُهٗ** فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ ۔ بخاری اور مسلم مین مغیرہ بن شعبہؓ سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا کہ نہین کوئی معبود برحق سواے خدا کے وہ اکیلا ہے کوئی اُسکا شریک نہین اُسی کا ملک ہے اور اُسی کو حمد ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے الٰہی کوئی روکنے والا نہین تیری دی چیز کو اور کوئی دینے والا نہین تیری روکی چیز کو اور تیرے روبرو نصیبہ والے کو اُسکا نصیبہ کچھ نفع نہین کرتا اس ذکر کو ہر نماز کے بعد فرماتے تھے **ق** جَابِرٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ اَنْجَزَ وَعْدَهٗ وَنَصَرَ عَبْدَهٗ وَهَزَمَ الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ **قَالَهٗ** عَلَى الصَّفَا ۔ بخاری اور مسلم مین جابرؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کوئی بندگی کے سزاوار نہین خدا کے سواے وہ اکیلا ہے کوئی اُسکا شریک نہین اُسی کا ملک ہے اور اُسی کو حمد اور وہ ہر چیز پر قادر ہے نہین کوئی بندگی کے لائق خدا کے سواے وہ اکیلا ہے پورا کیا اُسنے اپنے وعدے کو اور مدد کی اپنے بندے کی یعنی حضرت کی اور تنہا اُسی نے احزاب کو یعنی کفار کے گروہون کو شکست دی یہ حضرت نے صفا پر فرمایا **ف** جب مکہ فتح ہوا تب حضرت نے صفا پہاڑ پر اپنی فتح اور مدد کا یہ شکر ادا کیا **ق** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الزُّبَيْرِ بْنِ الْعَوَّامِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَلَا نَعْبُدُ اِلَّا اِيَّاهُ لَهُ النِّعْمَةُ وَلَهُ الْفَضْلُ وَلَهُ الثَّنَاءُ الْحَسَنُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُوْنَ كَانَ يُهَلِّلُ بِهِنَّ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ بخاری اور مسلم مین عبداللہ بن زبیرؓ بن عوام سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کوئی معبود برحق نہین سواے خدا کے وہ اکیلا ہے کوئی اُسکا شریک نہین اُسی کا ملک ہے اور اُسی کو تعریف ہے اور وہ ہر چیز کر سکتا ہے نہین جنبش گناہ سے اور نہ طاقت بندگی پر مگر خدا کی توفیق سے نہین کوئی معبود برحق سواے خدا کے اور ہم کسی کی بندگی نہین کرتے سواے اُسکے اُسی کی نعمت ہے اور اُسی کا فضل اور اُسی کو عمدہ تعریف ہے سواے خدا کے کوئی بندگی کے لائق نہین ہمارا تو یہ حال ہے کہ ہم دین کو صرف اُسی کے واسطے خالص کر چکے اگرچہ کافرونکو یہ بُرا لگے یہ کلمے حضرت پڑھتے تھے ہر ایک نماز کے بعد **ق** ابْنُ عُمَرَ لَبَّيْكَ اَللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ لَبَّيْكَ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ كَانَ يُلَبِّيْ بِهٰذِهِ التَّلْبِيَةِ فِيْ حَجِّهٖ وَعُمْرَتِهٖ بخاری اور مسلم مین عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بار بار حاضر ہون تیری خدمت مین الٰہی حاضر ہون خدمت مین کوئی تیرا شریک نہین مین خدمت مین حاضر ہون مقرر حمد اور نعمت اور ملک تیرے ہی واسطے خاص ہے کوئی تیرا شریک نہین حضرت کا معمول تھا کہ اپنے حج اور عمرے مین یہی تلبیہ فرماتے تھے **ف** تلبیہ اُس ذکر کو کہتے ہین جو احرام باندھنے کے وقت لبیک کی لفظ ملا کر کہتے ہین حضرت اس ذکر کو احرام باندھنے کے بعد ہر ایک نماز کے پیچھے اور اونچے نیچے پر چڑھتے اُترتے اور لوگون کے ملنے کے وقت فرماتے سب روایتون مین یہ تلبیہ متفق علیہ ہے اسمین اختلاف نہین امام اعظمؒ کے نزدیک اس سے کم کرنا درست نہین اسپر اگر کچھ زیادہ کرے تو مضائقہ نہین لبیک عرب مین پکارنے کے جواب مین کہتے ہین جیسے ہندی مین جی بولتے ہین بعد کعبہ بنانے کے حضرت ابراہیمؑ کو حکم ہوا تھا کہ تم سب لوگون کو قیامت تک حج کے واسطے پکار دو چنانچہ اُنھون نے پکارا تھا تو حاجیون کا یہ لبیک کہنا اُسی پکارنے کا جواب ہے **ق** اَنَسٌ لَبَّيْكَ عُمْرَةً وَّحَجًّا مسلم مین انسؓ سے روایت ہو

کہ حضرت نے فرمایا حاضر ہون تیری خدمت مین عمرے اور حج کی نیت کرتا ہون **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضرت نے حجۃ الوداع مین حج اور عمرے کی ساتھ ہی نیت کی اسکو قران کہتے ہین یعنی ایک احرام سے حج اور عمرہ ادا کرنا اور یہی مذہب ہے امام اعظم کا کہ قران افضل ہے تمتع اور افراد سے تمتع کہ اول احرام عمرے کا کرے پھر وہ عمرہ ادا کرے احرام اوتارے پھر آٹھوین تاریخ حج کے واسطے دوسرا احرام باندھے اور افراد یہ کہ صرف حج کے واسطے احرام باندھے عمرہ نہ کرے بدون حج کیے احرام نہ اوتارے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی اَلْاِتْمَامِ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ وَاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ الْکِرَامِ

## مثنوی

شکر کہ انجام کو پہونچی کتاب
یعنی کہ اردو کی پہن کر قبا
دوستو اب اسکا ادا حق کرو
پیرو سنت ہی کا ہیو بجان
نور کو لے نار کی کم کر ہوس
خرم افسردہ کو پُر درد کر

علم احادیث کی کتب لباب
شاہد تازی ہوا جلوہ نما
خلق کو سمجھاؤ خود اسکو پڑھو
دل مین نہ بدعات کو دینا مکان
عاقل ودیندار کو نکتہ ہے بس
الفت دنیا سے اسے سرد کر
یارب اس عاجز کی دعا کر قبول

جو کہ مطالب تھے برادج فلک
گنج خفی دست بدست آگیا
اسکو نہ جزدان مین رکھ چھوڑیو
اب بھی تو بدعت مین رہا گر پھنسا
یارب ان اوراق کو مقبول کر
تیری دُھن روح کو ہردم رہے
خاتمہ بالخیر بحق رسول

ترجمے سے آئے اوتر ارض تک
کیا ہی ہوا راز نہان برملا
ہان کہین ایسا نہ ستم کیجیو
منھ تو محمد کو دکھاویگا کیا
ہند کو اس فیض سے کر بہرہ ور
تیرے غم عشق مین خرم رہے

تمت

**تنبیہ** جاننا چاہیے کہ علم تفسیر قرآن وحدیث اشرف علوم ہے اسواسطے کہ اصل اور ماخذ ہے علم شریعت کا جسپر نجات اور حصول درجات موقوف ہے مسائل فقہیہ ہرگز ہرگز خلاف قرآن وحدیث نہین جو شخص کہ خلاف سمجھتا ہے منشا اسکا جہل ہے بالجملہ علم حدیث دریاے ناپیدا کنار ہے اُس سے مسئلہ نکالنا ہر شخص کا کام نہین اسلیے کہ ایک ایک مسئلے مین چند روایات مختلفہ متضادہ مروی ہین پس تا وقتیکہ پہلے عبور تمام روایات مختلفہ پر جو اُس مسئلے مین مروی ہین اور پھر دریافت اسکا کہ یہ احادیث کون سے درجہ اور مرتبہ مین موافق اصول محدثین کے ہے اور پھر علم احوال رجال رواۃ پھر تحقیق ناسخ ومنسوخ پھر علم تطبیق وتوفیق بین الاحادیث وغیر ذلک نہو ترجیح دینا اُن مین سے کسی روایت کا اور استخراج کرنا کسی مسئلے کا اور عمل کرنا اُسپر جائز نہین اسی واسطے علماے محققین کے نزدیک علم حدیث بدون سند کے اُستاد متقی سے معتبر نہین اگرچہ عالم متبحر ہو پس حدیث کو عالم مستند متقی متورع سے سیکھنا چاہیے علماے مجتہدین نے بکمال محنت کتاب وسنت واجماع اُمت سے مسائل نکالکر علم فقہ کو مدون کردیا پس ہر مسلمان کو اتباع وتقلید کسی مجتہد کی ضرور چاہیے لہذا علماے کبار اور ائمہ عالی وقار نے تقلید ہی اختیار کی ہے الغرض ترجمہ مشکوۃ ومشارق وغیرہ کا اگرچہ اُردو مین ہے لاکن اُنکو کسی عالم مستند سے پڑھنا چاہیے اور کسی حدیث کو خلاف مسئلہ فقہیہ نہ جاننا چاہیے اور کسی مجتہد پر زبان تشنیع نہ کھولنا چاہیے اگر کسی مسئلہ فقہیہ اور مضمون حدیث مین اختلاف نظر آوے تو اُسکو کسی عالم محقق سے تحقیق کرکے رفع شک کرے نہ یہ کہ موافق اپنی فہم کے ترجمہ اُسکا دیکھ کے خلاف فقہ سمجھ کے اُسپر عمل کرے اور مسئلہ فقہیہ کو چھوڑ دے اور مجتہدین پر طعن شروع کرے ✤ والسلام علی من اتبع الہدی ✤ آمین

**خاتمۃ الطبع** خداہی کو حمد سزاوار ہے اور نعت کے لائق احمد مختار ہین اُنسے ہماری ہدایت کے لیے قرآن نازل فرمایا اور اُنھون نے اُسکے مضامین کو احادیث مین صاف بتلایا اسپر بھی جو باتین کہ ہماری سمجھ سے باہر تھین بزرگان دین نے آل اطہار واصحاب اخیار کی روایت سے کھلی بیان کردین مومنین کو قرآن پر عمل واجب ہوا اور جاننا احادیث صحیحہ کا لازم ٹھہرا تا اپنے دین سے خبردار رہین شرک اور بدعت سے بچین اسلام کے ضروریات سے ہوشیار رہین تو اب واجب ہوا کہ کوئی حدیث کی کتاب پڑھین اور جو عربی نجانتے ہون تو اُردو ترجمہ مطالعہ کرین اس صورت مین چاہیے کہ کوئی کتاب مختصر ہو اور احادیث اُسکی صحیح ہون اور سب امور دین کا بیان ہو اور تمامی ارکان اسلام کی تصریح ہو اور اُسکے ساتھ صاف صاف مضمون بھی لکھا ہو تا پڑھنے والا جھٹ سمجھ جاوے دل سے اُسکا شائق ہو ایسی کتاب سواے تحفۃ الاخیار ترجمہ مشارق الانوار کے کوئی نہ تھی اس لیے جناب حاجی محمد سعید صاحب تاجر کتب کلکتہ خلاصی ٹولہ نمبر ۱۵/۸ نے اس خاکسار محمد عبد المجید سے اُسکے چھاپنے کی فرمایش کی اور خاکسار نے اصل نسخہ مطبوعہ نظامی ذکر ہیکا پہلے تین نسخون قدیمہ صحیحہ قلمیہ سے مقابلہ کر اور جو اُن مین کچھ اختلاف نکلا اسکو بعد مطابق کرنیکے ماخذ سے حاشیے پر بطور نسخہ لکھا وہ حدیثین جو اُن نسخون مین زیادہ پائین وہ اندر کتاب کے بڑھائین تلاش کرکے نقل کی اور بماہ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ مطابق ماہ اکتوبر ۱۹۱۷ء اپنے مطبع مجیدی کانپور مین نہایت صحت کے ساتھ چھاپی خداوند عالم اسکو مقبول خلائق فرماوے اور ہم سب مسلمانونکو اپنے اور اپنے رسول کی محبت اور اطاعت نصیب کرے آمین

# فہرست ابواب و فصول مشارق الانوار برائے سہولت استخراج احادیث مطلوبہ

# فہرست بعضی از فوائد و مطالب مشارق الانوار کہ اہل دین را شوق دریافت آن اکثر باشد۔

تمام شد

**سچا شہادت نامہ** اس شہادت نامے کے نام ہی سے ظاہر ہے کہ اسمین حتی الامکان سچی روایتین لکھی گئی ہین اور غلط روایتون کے پڑھنے اور سننے سے چونکہ گناہ ہوتا ہے اسلیے اُنسے احتراز کیا گیا ہے۔ اسکو جناب مولوی محمد اکرام اللہ خان صاحب نے تصنیف و تالیف کیا ہے اور مصنف صاحب نے اسمین سچے حالات درد آمیز و مفصل و قعات کربلا عبرت انگیز اس شرح و بسط سے لکھے ہین کہ گویا دریا کو کوزے مین بھر دیا ہے پس اسکے طرز بیان اور عبارت کی خوبی و عمدگی کے لحاظ سے ہم کہہ سکتے ہین کہ شہادت کے بیان مین جسقدر کتابین اب تک شائع ہوئی ہین یہ ان سب سے فائق اور برتر ہے اور ضرور لائق دید ہے اور باوجود ان خوبیون کے قیمت صرف چار آنہ ۴ر

**دلائل الخلافت** ہندوستان کی موجودہ حالت اہل سنت و اہل شیعہ کے لحاظ سے سخت ضرورت اسکی ہے کہ اردو زبان مین ایک ایسی کتاب ہو کہ خلافت خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کے متعلق حضرات اہل شیعہ کی ہرہات کا جواب ایک ایسا ہو کہ پھر کسی عقلمند حق پسند کو افضلیت ہرسہ خلیفہ و حقیت اور اشدیت ہرسہ خلافت مین کوئی شبہہ کسی اہل شیعہ کی کسی بات سے باقی بھی نہ رہے پیدا بھی نہ ہو شکر پاک پروردگار کا کہ محض اسی کے فضل بے بدل سے یہ کتاب دلائل الخلافت تالیف ہوئی قلم مدلل رقم سے جناب مولانا مولوی محمد عبد الحکیم صاحب انار تحریر بانزالواہب کے جسکے چار حصے ہین اور قوت و متانت استدلال بلا مبالغہ عدیم المثال ہے ناظر کتاب ہذا خلافت خلفاء ثلثہ رضی اللہ عنہم کے متعلق حضرات اہل شیعہ کی ہرہات کا دندان شکن جواب دے سکے گا کہ آیات قرآنیہ و اعتقادات اصحاب سرور بریہ سے افضلیت ہرسہ خلیفہ و حقیت و راشدیت ہرسہ خلافت بے شبہ ثابت ہے اور کوئی مسلمان آیات قرآنیہ یا اعتقادات اصحاب سرور بریہ کے مقابلے مین کسی قول یا نقل کا اعتبار نہین کر سکتا ہے قیمت اس ڈھبے بہا کی ایک روپیہ چار آنہ عہ ر

**القول الوسیط بین الافراط والتفریط** یہ ایسی عمدہ کتاب ہے کہ آج تک دیکھنے ہی مین نہین آئی تھی احکام شرعیہ کے مراتب کو نہایت خوبی اور شرح و بسط کے ساتھ بیان کیا ہے کہ کون امور مستحب و نفل و سنت ہین کون فرض و واجب کسکی کیا فضیلت ہے کسکا اہتمام کسقدر لازم و ضروری ہے غرض ہر طرح دیکھنے کے قابل ہے قیمت صرف دس آنہ

**دیوان حافظ مترجم**۔ مطبع عرصے سے جویان تھا کہ اسکا ترجمہ اردو ہو جاوے چنانچہ خوش قسمتی سے جناب مولوی منشی میرزا جان صاحب دہلوی پروفیسر مشن اسکول کانپور نے بامحاورہ نثر اردو مین ترجمہ فرمایا حق یہ ہے کہ نہ مطبع زر کثیر صرف کرتا نہ ایسا قابل تعریف ترجمہ دستیاب ہوتا غرض قابل دید ہے۔ قیمت عہ ر

## شائقین علم دین و واعظین شرع متین کو تازہ مژدہ

یہ بات تو ہر شخص بخوبی جانتا ہے کہ اس زمانۂ پرآشوب مین اشاعت علم دین کی کسقدر اشد ضرورت ہے کیونکہ فسق و فجور کا بازار نہایت گرم ہے اور بدعت و گمراہی کا بہت زور شور ہے سافسوس وہ امت مرحومہ جسکو اللہ تعالے نے اپنے کلام پاک مین کنتم خیر امۃ فرمایا۔ ضلالت و معصیت کے دریاے ناپید اکنار مین غوطے کھا رہی ہے۔ افسوس وہ امت جسپر رسول اللہ کو فخر تھا شاہراہ اسلام کو چھوڑ کر صحراے پُر خار بطالت و جہالت مین شتر بے مہار کی طرح جس طرف سر اٹھایا چلی جا رہی ہے پس ایسے نازک اور خطرناک وقت مین بڑا عالی ہمت اور خوش نصیب وہ شخص ہے کہ

پند و نصیحت سے اُن گم کردہ راہ کو راہ پر لاوے اور وعظ و نصیحت کی معتبر و مستند کتابین انکو پڑھکر سناوے چنانچہ منجملہ اُنکے ایک **تذکرۃ الواعظین** ہے۔ یہ کتاب عربی مین تھی اور عوام الناس بوجہ نہونے استعداد علم عربی کے اسکے مضامین و مطالب سے حظ کافی و بہرۂ وافی حاصل نہین کر سکتے تھے بعض لوگون نے اسکا ترجمہ بھی لکھا مگر سلیس اردو مین نہونے کی وجہ سے نہایت مبہم رہ گیا جو باسانی ہر شخص کی سمجھ مین نہ آتا تھا اکثر لوگون نے احقر سے اصرار کیا کہ اگر بامحاورہ ترجمہ ہو جاوے تو لوگون کو بہت نفع پہونچے لہذا اُنکے اصرار سے عاجز نے بغرض رفاہ عام ایک لائق مترجم سے بامحاورہ اور سلیس ترجمہ کراکے بصرف زر کثیر نہایت خوشخط اور عمدہ کاغذ پر اپنے مطبع مجیدی مین طبع کرایا اور نام اسکا **علم الیقین ترجمہ اردو تذکرۃ الواعظین** رکھا اس کتاب کے مضامین ایسے دلچسپ اور پُر اثر ہین کہ کیسا ہی قسی القلب آدمی کیون نہو مگر ممکن نہین کہ اسکو پڑھکر یا سنکر محو نہو جاوے اور فسق و فجور سے توبۂ نصوح نہ کرے اس کتاب مین ستاون باب ہین اور ہر باب کا مضمون امراض باطنی کے زائل کرنے مین اکسیر کا حکم رکھتا ہے ع نہووے گر یقین تمکو منگا کر دیکھ لو صاحب + قیمت باوجود ان سب خوبیون کے بہت کم ہے یعنی صرف ایک روپیہ بارہ آنہ ۱۲/۱ر

## تذکرۃ الاولیا

شائقین تذکرۂ اولیاے کرام کی مدت سے تمنا تھی کہ تذکرۃ الاولیا فارسی کا (جو تصنیف حضرت شاہ فرید الدین عطار قدس سرہ کی ہے) ترجمہ زبان اردو و سلیس عام فہم مین ہو جاوے تاکہ سب لوگون کو اولیاے کرام رحمہم اللہ تعالے کے حالات اور مقالات دیکھ سنکر عبرت اور نصیحت کامل حاصل ہو اگرچہ اس کا ترجمہ دیگر مطابع مین بھی طبع ہوا ہے لیکن وہ بے محاورہ اور عام پسند نہین ہے نیازمند نے بسبب اصرار بلیغ شائقین کے مولوی میرزا جان صاحب دہلوی پروفیسر مشن اسکول کانپور سے (جو فارسی مین اعلے قابلیت رکھتے ہین) بعد دینے معاوضہ کے ترجمہ کراکے بموجب ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۷ء داخل بہی رجسٹر سرکار کیا اور اپنے **مطبع مجیدی** واقع کانپور مین ماہ ذی الحجہ سنہ ۱۳۳۲ھ مطابق ماہ نومبر سنہ ۱۹۱۴ء کو چھپوایا صاحبان مطابع اور تاجران کتب کی خدمت مین التماس ہے کہ اس ترجمے کے چھاپنے یا چھپوانے کا قصد نہ فرماوین بلکہ جس قدر نسخے مطلوب ہون شہر کلکتہ خلاصی ٹولہ نمبر (۵۰) یا مطبع مجیدی کانپور سے طلب فرمائین قیمت فی جلد ۱۲/۱ر

**لغات الصراح** عربی دان حضرات خصوصاً طلبہ کے لیے لغات مین صراح جسقدر ضروری اور اہم ہے وہ اسکی عام مقبولیت سے ظاہر ہے شاید کسی طالب علم اور قدردان علم کا کتبخانہ اس کتاب سے خالی نہوگا۔ مگر ساتھ ہی اسکے یہ بھی آپکو معلوم ہوگا کہ اسمین لغات کے تلاش کرنے مین بہت دقت پڑتی ہے تا وقتیکہ الفاظ کا مادہ اور اصل معلوم نہو اسکا صراح مین تلاش کرنا محال ہے اسلیے مصنف صاحب نے کتاب صراح کی تلخیص فرماکر لغات کو بلا خیال مادہ و اصل مثل کریم اللغات و لغات کشوری کے جمع کر دیا ہے جس سے ہر استعداد والا بخوبی نفع اٹھا سکتا ہے اور اسکا نام لغات الصراح بالتصحیح والایضاح اسم بامسمٰی رکھا ہے فاضل مصنف نے کوزے مین دریا کو بند کرنے کا اعجاز دکھایا ہے ہر لغت شروع سطر سے شروع ہے تاکہ نظر پڑنے مین آسانی ہو حجم بالکل عہ قیمت بغرض رفاہ عام صرف ایک روپیہ چار آنہ رکھی گئی ہے ۴/۱ر

# ضروری التماس

معزز ناظرین! مطبع مجیدی دیانت داری اور راستبازی کی وجہ سے اپنے خریداروں کا اپنا گرویدہ بنا رکھا ہی تاجران باوقار اور عام خریداران دیار و امصار جیسی کچھ اسکی عزت افزائی فرما رہی ہیں وہ اسکی خوش معاملگی کی تنائج سے ایک نتیجہ ہی مطبع مجیدی اپنی مجموعی حیثیت اور ساکھ کے لحاظ سے بہت مشہور ہی بیوپاریوں کو جسقدر خاص کفایت او متفرق خریداروں کو جسقدر رعایت سے مال دیا جاتا ہی اسکا صحیح اندازہ وہی لوگ کر سکتے ہیں جنکو ایکبار بھی مطبع سے مال منگانیکا موقع ملا ہی مندرجہ ذیل امور کی اہتمام کے ساتھ پابندی اور لحاظ کی وجہ سے جیسی کچھ روز افزوں ترقی اس کارخانے کو ہو رہی ہو معزز ناظرین پر مخفی نہیں۔

(۱) اس مطبع میں تقریبا تمام ہندوستان کی مطبوعہ ہر علم و فن کی عربی فارسی اُردو کتابوں کا ذخیرہ او میل موجود رہتا ہی۔

(۲) حتی الامکان کتابیں عمدہ چھاپے اور اچھے کاغذ کی چھپی ہوئی فراہم کی جاتی ہیں۔

(۳) جو کتاب عمدہ طبع ہی نہیں ہوئی یا چھپکر کمیاب ہو گئی ہے وہ بدرجۂ مجبوری خراب چھاپے اور خراب کاغذ کی روانہ کی جاتی ہے اور جو صاحب لکھدیتے ہیں انکو خراب کتاب نہیں روانہ کی جاتی ہے۔

(۴) تاجران کتب (بیوپاریوں) کے ساتھ جو مراعات کی جاتی ہیں اور جس نرخ سے انکو مال روانہ کیا جاتا ہی اس سے کم نرخ پر غالبًا اور تاجر سے بھی نہ مل سکے گا۔

(۵) مدارس اسلامیہ و طالبان علم کے ساتھ جیسی رعایتیں کیجاتی ہیں اسکا اندازہ مال منگانے پر ہو سکتا ہے۔

(۶) متفرق خریداران کو خاص نرخ سے مال روانہ کیا جاتا ہے۔

(۷) تاجر (بیوپاریوں) مدارس اسلامی طالبان علم اور متفرق خریدار غرضکہ سب صاحبوں کے لیے کچھ نہ کچھ ایسی رعایتیں ہیں کہ بہ ہیئت مجموعی ہمارا دعوی ہی کہ انشاء اللہ ہر جگہ سے کفایت سے پہنچی اور باسیر عمدگی مال کا نفع کماتے ہیں۔

(۸) ہمکو امید ہی کہ اگر آپکو کسی کتاب کی ضرورت ہو تو سب سے پہلے اپنے اس قدیم کتبخانہ تجارتی مجیدی کو یاد فرمائیے اور ایک معمولی سی فرمایش بھیجکر کارخانے کی دیانت۔ راستبازی کفایت۔ رعایت۔ عمدگی مال نفع وغیرہ وغیرہ کا اندازہ خود فرمائیے۔

الملتمس

محمد سعید تاجر کتب کلکتہ

خلاصی ٹولہ

نمبر ۵